آنا چاہتے ہیں اور ایصال الی المطلوب کا مطالبہ ان کی طرف سے ہوگا جو راہ راست پر چل رہے ہیں اور منزل مقصود اور مطلوب حقیقی کے متلاشی ہیں یا راہ ہدایت پر دوام کے خواہاں ہیں۔

یہاں پر ہدایت کا لفظ دونوں معنوں پر مشتمل ہے۔ کوئی راہ دیکھ کر بھی نہیں چلتے کئی راہ پر سیدھے چل رہے ہیں مگر سیدھے راہ سے بھٹکنے کا خطرہ ضرور ہوتا ہے اس لئے شاہ عبدالقادر صاحب رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں: اھدنا کا معنی چلاتے رہو ہم کو سیدھے راستے پر۔ یعنی منزل مقصود تک پہنچانا اور پھر اسی پر ثابت قدم رکھنا جس کے لئے قرآن مجید میں بھی دعا کا ذکر ہے:

رَبَّنَا لَا تُزِغْ قُلُوْبَنَا بَعْدَ اِذْهَدَيْتَنَا وَهَبْ لَنَا مِنْ لَّدُنْكَ رَحْمَةً

اے ہمارے پروردگار ہمارے دلوں کو ہدایت دینے کے بعد ٹیڑھا مت کرنا اور ہمیں اپنی طرف سے رحمت عطا فرما

ہدایت دو قسم پر ہے:

(۱) ہدایت توفیق، انسان کے دل کو راہ حق کی طرف مائل کرنا۔ اور ایسے اسباب پیدا کرنا جن سے راہ حق پر چلنا آسان ہو جائے اور اس کی خلاف ورزی دشوار ہو جائے یہ خاص اللہ تعالیٰ کے ساتھ ہے۔ قرآن پاک میں جہاں رسول اللہ ﷺ سے ہدایت دینے کی نفی کی گئی جیسے:

اِنَّكَ لَا تَهْدِىْ مَنْ اَحْبَبْتَ وَلٰكِنَّ اللّٰهَ يَهْدِىْ مَنْ يَّشَآءُ

آپ ہدایت نہیں کرسکتے جس کو آپ ﷺ چاہیں لیکن اللہ تعالیٰ جس کو چاہے ہدایت کی توفیق دیتے ہیں۔

اس سے مراد ہدایت توفیق ہے کسی کو راہ حق کی توفیق دینا یہ اللہ تعالیٰ کا فضل ہے اس میں کسی نبی و رسول کا دخل نہیں ہے۔

(۲) ہدایت بیان، انسانوں کو راہ حق کی طرف بلانا دعوت دینا، ترغیب دینا راہ حق دکھانا۔ اس کی نسبت انبیاء و رسل کی طرف ہوتی ہے:

اِنَّكَ لَتَهْدِىْ اِلٰى صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ

آپ لوگوں کو صراط مستقیم (دین مستقیم) کی طرف بلاتے ہیں۔

وَلِكُلِّ قَوْمٍ هَادٍ

ہر قوم کی طرف ہم نے ہدایت کی طرف بلانے والا بھیجا۔

الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْم سیدھی راہ، مراد اس سے دین کا وہ راستہ ہے جس میں نہ افراط ہو، یعنی



حد سے آگے بڑھنا نہ تفریط ہو (کوتاہی کرنا)۔

حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں صراط مستقیم سے مراد دین اسلام ہے۔ جو ہر اس چیز سے جو آسمان اور زمین کے درمیان ہے وسعت والا ہے۔

مسند احمد میں ایک روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ نے ایک مثال صراط مستقیم کی بیان کی ہے کہ اس کے دونوں طرف دو دیواریں ہیں اور ان دیواروں میں کئی دروازے ہیں کھلے ہوئے اور ان پر پردے لٹک رہے ہیں۔ صراط مستقیم کے دروازے پر ایک پکارنے والا مقرر ہے کہتا ہے اے لوگو تم سب سیدھی راہ پر چلو ادھر ادھر کی راہوں پر مت چلو ایک پکارنے والا اس راستہ کے اوپر ہے جب بھی کوئی شخص ان دروازوں میں سے کسی کو کھولنا چاہتا ہے تو وہ کہتا ہے خبردار اس کو مت کھولنا اگر کھولا تو صراط مستقیم سے ہٹ جاؤ گے اور غلط راہ لگ جاؤ گے۔

فرمایا صراط مستقیم اسلام ہے، دیواریں اللہ تعالیٰ کی حدود ہیں اور کھلے ہوئے دروازے اللہ تعالیٰ کی حرام کردہ چیزیں ہیں اور دروازہ پر پکارنے والا قرآن مجید ہے اور راستے کے اوپر پکارنے والا وہ کھٹکا ہے جو ہر ایماندار کے دل میں ہے جو اللہ تعالیٰ کی طرف سے بطور واعظ کے ہوتا ہے۔ جیسے قرآن مجید میں پروردگار عالم کا ارشاد ہے:

وَاَنَّ هٰذَا صِرَاطِىْ مُسْتَقِيْمًا فَاتَّبِعُوْهُ وَلَا تَتَّبِعُوا السُّبُلَ
فَتَفَرَّقَ بِكُمْ عَنْ سَبِيْلِهٖ (الانعام: ۱۵۳)

اور یہ میرا سیدھا راستہ ہے تم اسی پر چلو اور دوسرے راستوں پر مت چلو اور کہیں تم کو اللہ تعالیٰ کے سیدھے راستے سے نہ ہٹا دیں

ابوالعالیہ کہتے ہیں کہ ''صراط مستقیم'' اس سے مراد نبی کریم ﷺ اور حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ اور حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ ہیں۔ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا:

عَلَيْكُمْ بِسُنَّتِىْ وَسُنَّةِ الْخُلَفَآءِ الرَّاشِدِيْنَ

اور فرمایا:

فَاقْتَدُوْا بِالَّذِيْنَ مِنْ بَعْدِىْ اَبِىْ بَكْرٍ وَّعُمَرَ (رضى الله عنهما)

یعنی تم پر لازم ہے کہ میرے طریقے اور خلفاء راشدین (جو کہ ہدایت والے ہیں) کے طریقے پر چلو، نیز فرمایا میرے بعد آنے والے خلفاء حضرت ابوبکر و عمر رضی اللہ عنہما کی اقتدا کرو۔